کی طرف منتقل ہو، بھی عجیب ہے۔ حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ کہتے ہیں:

((وعندی انه لم ینتقل عن مذهبه الا فی الصورة الظاهرة))

''یعنی میرے نزدیک پختہ بات یہ ہے کہ وہ ظاہری طور پر اپنے مذہب کہنہ سے منتقل ہوا تھا۔ دل سے پرانے مذہب ہی کا معتقد تھا۔''

راقم الحروف کہتا ہے کہ جو شخص ظاہر و باطن کے لحاظ سے دو مذہب رکھ سکتا ہے ظاہر میں حنفی اور باطن میں حنبلی ہو سکتا ہے۔ کیا اس سے یہ بات ممکن نہ ہوگی کہ ظاہر میں حنفی اور باطن میں رافضی ہو؟ مذکورہ بالا عربی فقرہ لسان المیزان جلد ۶ صفحہ ۳۲۸ پر دیکھا جا سکتا ہے۔

## عجیب فریب کاری

توثیق فدک صفحہ ۱۷۰ پر لکھتے ہیں۔ ایک دفعہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کچھ نرم ہو کر عطائیگی فدک کا پروانہ بعد تسلیم ہبہ حضرت جناب زہرا رضی اللہ عنہا کو دے دیا تھا۔

اس عبارت میں ہبہ فدک کے تسلیم کر لینے کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کیا ہے اور اس چیز کے ثبوت کے لیے سیرت حلبیہ، جلد سوم سے ابن جوزی رحمہ اللہ کے نواسے کا کلام نقل کر دیا ہے۔ جس میں ہبہ فدک کا نام و نشان نہیں ہے بلکہ اس فرضی مکتوب میں میراث کا اعادہ کیا گیا ہے کسی شخص کو دعوے اور دلیل میں مطابقت کا فن سیکھنا ہو تو ماسٹر صاحب کی خدمات سے فائدہ اٹھائے۔ شیعہ کے مبلغ اعظم اسماعیل گوجروی جنھوں نے اس کتاب میں اعجاز حسینی کا نظارہ کیا تھا تو بالکل بجا اور درست تھا۔ کس کی مجال ہے کہ آپ کے نظارہ کو مبالغہ بلکہ صریح غلط بیانی قرار دے؟ ہمارے ضمیمہ تحقیق فدک کے مطالعہ سے ناظرین کو اس چیز کی بے شمار مثالیں مل سکتی ہیں۔ اگر اضطراب خوف اطناب نہ ہو جاتا تو ہم توثیق فدک کے ہر صفحہ و ہر سطر کا احتساب کرتے۔

## ضمیمہ تحقیق فدک صفحہ نمبر ۱۱۱

ماسٹر صاحب نے توثیق فدک صفحہ ۱۹۱ پر بڑے ناز و شیخی کے ساتھ حضرت استاذ البریہ صاحب تحفہ اثنا عشریہ، شاہ عبدالعزیز محدث کے ذمہ لگا ہے کہ آپ نے حضرت

سیدہ رضی اللہ عنہا کا دعوی ہبہ فدک کو تسلیم کر لیا ہے۔ اور تحفہ اثنا عشریہ صفحہ ۲۸۰، ۲۸۱ سے عبارت نقل کر دی ہے۔ جب ہم نے اصل کتاب دیکھی تو معلوم ہوا کہ ماسٹر جی مصنف کا مطلب ہی نہ سمجھ سکے۔ حضرت شاہ صاحب کا وہ جواب مندرجہ صفحات برسبیل فرض و بر طریق تنزل ہے۔ ہبہ فدک کے دعوے کا آپ تحفہ کے صفحہ ۲۷۷ پر بوضاحت لکھ آئے ہیں۔ اس واسطے تکرار سے پرہیز فرمایا۔ دیکھو صفحہ ۲۷۷ پر صاف لکھا ہے:

''جواب ازیں طعن آنکہ دعوئے ہبہ فدک از حضرت زہرا رضی اللہ عنہا و شہادت دادن حضرت علی و ام ایمن یا حسنین رضی اللہ عنہما علی اختلاف الروایات در کتب اہل سنت اصلاً موجود نیست محض از مفتریات شیعہ است۔''

''اس طعن کا جواب یہ ہے کہ حضرت سیدہ زہرا رضی اللہ عنہا کی جانب سے دعوائے فدک ہونا اور حضرت علی و ام ایمن یا حضرت امام حسن اور حسین رضی اللہ عنہم کا شہادت دینا اہل سنت کی کتابوں میں بالکل نہیں ہے۔ یہ تو صرف شیعہ کی تیار کردہ روایات میں سے ہے۔''

جو شخص ہبہ فدک کے دعوے کو شیعہ کے من گھڑیات کے سلسلہ میں داخل کر رہا ہے چند صفحات گزرنے پر اس کی کسی عبارت سے ہبہ فدک کو تسلیم کر لینے کا نتیجہ نکالنا بھی زمانۂ حال کے جدید قسم کے جاہل مصنفین ہی کا حصہ ہو سکتا ہے۔

ضمیمہ ختم شد

ماسٹر منظور حسین بخاری نے توثیق فدک میں میری تالیف تحقیق فدک پر جو اعتراضات کیے تھے بحمد اللہ میں نے اس ضمیمے میں ان سب کا جواب لکھ دیا ہے۔ ہاں غیر متعلقہ ابحاث نظر انداز کر دی ہیں۔ واقعی توثیق فدک میں بہت سی ایسی بحثیں آ گئی ہیں جن کا اراضی فدک سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

احمد شاہ بخاری

مدرسہ عربیہ دار الہدیٰ چوکیرہ

ضلع سرگودھا

مولانا نے ''مسئلہ فدک'' شیعہ حضرات کی مسلمہ کتب سے مسلک اہلِ سنت و جماعت کے مطابق ثابت کرنے میں اپنا کمال دکھایا ہے۔ شیعہ حضرات اگر انصاف کی نظر سے مولانا کے پیش کردہ دلائل نقلیہ اور عقلیہ کو ملاحظہ فرمائیں تو انہیں اہل سنت کے ساتھ اتفاق کرنے کے سوااور کوئی چارہ کارنہیں۔ اگر مسلمانوں میں شیعہ اور سُنی متفق ہو جائیں تو حمایت اسلام کے لیے یہ ایک بے نظیر طاقت بن سکتے ہیں۔

شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری

اُمید ہے کہ اس جامع کتاب سے ہر مطالعہ کرنے والا انصاف کو مدِنظر رکھتے ہوئے صحیح نتیجہ اخذ کرے گا اور اس مسئلہ فدک کے اختلاف کو محض تعصب سمجھے گا۔

حضرت مولانا مفتی شفیع

شیعہ حضرات کے لیے بھی رسالۂ مذکورہ مشعل ہدایت ہوسکتا ہے بشرطیکہ وہ خشیتِ الٰہی اور انصاف کے جذبہ کے ماتحت اس کا مطالعہ کریں۔

حضرت مولانا شمس الحق افغانی

رسالۂ تحقیق فدک دیکھ کر دل مسرور ہوا۔ بحمدہ تعالیٰ مفید اور محقق دلائل پر مشتمل ہے۔

شیخ الحدیث حضرت مولانا ادریس (جامعہ اشرفیہ)

تشہیر کار

دارالکتاب ناشران وتاجران کتب
38- غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور۔ 042-37235094